## ۲۹۔ سالارِ بیکاران کے حقوق

بیکار خاکساروں کے سالار کا درجہ محلّہ کے سالار کے برابر ہے لیکن حقوق کے اعتبار سے اس کو پچاس خاکساروں کا سالار سمجھا جائیگا اور جس قدر خاکسار اس کی جماعت میں ہوں۔ اسی قدر اس تعداد میں زیادہ کر کے قرطاس اعزازی ماہانہ دیئے جائیں گے۔ بیکاروں کے سالار کے لئے یہ شرط نہیں کہ اس نے ایک برس پہلے تک محلّے کی سالاری کی ہو یا اسنادِ تربیت حاصل کئے ہوں۔

## ۳۰۔ بیکار خاکساروں کی مزدوریوں کا حساب کتاب

اجرتوں کا جو بیکار خاکساروں کو روزانہ دی جائیں یا ان مزدوریوں کا جو روزانہ خاکساروں کو باہر سے ملتی ہیں۔ باقاعدہ حساب کتاب الگ رجسٹروں میں ہونا چاہیئے اور سالارِ جماعت کا فرض ہے کہ ان رجسٹروں کی پڑتال ہفتہ وار اپنے سالارِ اعلیٰ سے کرائے۔

## ۳۱۔ قاعِدین کے فرائض

قاعدین کے فرائض یہ ہیں۔

(۱) اپنی دکان پر ہر وقت بیلچہ نمایاں طور پر لٹکائے رکھیں۔

(۲) وردی ان کے پاس باضابطہ موجود ہو۔ بلا حکم پہننے کی ضرورت نہیں۔

(۳) کوئی سالار کسی وقت اگر محلّہ سے گزرے تو اس کو کھڑے ہو کر باقاعدہ فوجی سلام کریں۔

(۴) ڈرِل یعنی سپاہیانہ قواعد کی عارضی سند اپنے سالار محلّہ سے حاصل کریں۔

(۵) ہفتہ میں کم از کم ایک دفعہ لازماً محلّہ کی جماعت میں محلّے کے اندر شامل ہوں۔

(۶) مہینے میں کم از کم ایک دفعہ کسی اجتماعِ عام میں شامل ہوں۔

(۷) سال میں ہر دفعہ شوق سے کیمپ میں شامل ہوں۔

(۸) ہر فوری اجتماع کے وقت لازماً شامل ہوں اگر کوئی قاعد فوری اجتماع میں شامل نہ ہوگا تو اس کا بیلچہ اور وردی ضبط کر کے اس کو جماعت سے نکال دیا جائیگا۔

## ۴۳۔ قاعدین کے حقوق

(۱) قاعدین کے حقوق یہ ہیں کہ تمام محلّہ کے خاکسار اُن ان سے سودا حکماً لیں گے اگر کوئی خاکسار اُن سے سودا نہ لے تو سالارِ محلّہ اُس کو سزا دے سکتا ہے یا جس قدر نفع اس قاعد کو اس شے کے بیچنے سے ہو سکتا تھا نقد ورنہ بذریعہ قرطاس اعزازی حکماً دلا سکتا ہے۔

(ب) ہر اجتماعِ عام میں شامل ہونے پر ایک روپیہ کا اعزازی قرطاس

اور ہر کیمپ یا فوری اجتماع میں شامل ہونے پر دو روپیہ کا اعزازی قرطاس ہر قاعد کو مل سکتا ہے۔

## ۳۳۔ معاونین کے فرائض

(۱) سالارِ محلہ یا افسرِ بالا کے حکم سے ہر فوری اجتماع پر معاون کی حاضری لازمی ہے۔

(۲) امداد کے موقعہ پر علاقہ کے سالارِ اعلیٰ کے حکم سے ہر ممکن امداد کرنا معاون پر فرض ہو جاتا ہے اور نوعیت مدد کو پیش نظر رکھ کر اسی تناسب سے اس کو اعزازی قرطاس سالارِ اعلیٰ کی طرف سے مل سکتے ہیں۔

(۳) معاون کو علاقہ کے سالارِ اعلیٰ کے احکام کی اطاعت کے لئے ہر وقت تیار رہنا چاہیئے۔

## ۳۴۔ روزانہ پروگرام کے متعلق عام احکام

یہ وہ احکام ہیں جن پر عمل حرکت کو ہندوستان میں یکساں طور پر قائم کرنے کے لئے اولبس ضروری ہے۔ ہر علاقہ کے افسرِ بالا کا فرض ہے کہ کسی سالارِ محلہ کو ان احکام کی خلاف ورزی نہ کرنے دے۔

(۱) محلہ میں روزانہ حاضری کے اوقات یہ ہیں: یکم اپریل سے ۱۵ ستمبر تک ۸ ½ شام سے ۱۰ ½ بجے تک، ۱۵ ستمبر سے ۱۵ نومبر تک، ۸ بجے شام سے ۱۰ بجے تک، یکم دسمبر سے ۲۰ مارچ تک ۷ ½ بجے شام سے ۹ ½

بجے تک۔

(۲) جمعہ کو رخصت ہے۔ اسلامی تہوار یعنی عید الفطر (تین دن) عید الضحیٰ (تین دن) شب برات (ایک دن) میلاد النبی (ایک دن) محرم الحرام (تین دن) کے سوا کوئی دوسری رخصت نہیں۔ بارش، آندھی، طوفان، وغیرہ کے دن حسب معمول سرگرمی لازم ہے۔

(۳) جماعت کی حاضری روزانہ لینا ہر سالار پر لازم ہے۔

(۴) وردی کو روزانہ پہننا لازم نہیں چاہیئے۔ وردی صرف اس اجتماع کے وقت پہننی چاہیئے جس میں افسر بالا کی طرف سے حکم ہو۔

(۵) ایک خاکسار بلا عذر معقول اپنی جماعت سے دوسری جماعت میں افسر بالا کی اجازت کے بغیر نہیں جا سکتا۔ اس کو چاہیئے کہ اس مطلب کی درخواست اپنے محلہ کے سالار کو دے۔

(۶) سالار محلہ کی توجہ ہر خاکسار کی قواعد کی حرکتوں اور اس کی اخلاقی بیماریوں کی طرف ذاتی ہونی چاہیئے۔ خاکسار کی کسی ناروا حرکت کا ذمہ دار سالار محلہ ہے۔

(۷) خاکساروں کا سب سے نمایاں اخلاق، کامل خاموشی اور بے چون وچرا اپنے محلہ کے سالار کی اطاعت ہے۔ اس خاموشی اور فرمانبرداری سے خاکسار کو کسی وقت علیٰحدہ نہیں ہونا چاہیئے۔

(۸) خاکسار ہر وقت سالار محلہ کے احکام کے ماتحت ہے، صرف رات کے دو گھنٹہ میں ہی نہیں۔

(۹) ہر مہینہ میں جمعہ کو تمام علاقہ کے سالارانِ محلّہ و ادارہ کا افسرِ بالا کے ہاں مقررہ جگہ پر شام کے بعد ٹھیک وقت پر جمع ہونا لازمی ہے۔ افسرِ بالا اس اجلاس میں جو دو ڈھائی گھنٹہ تک رہنا چاہیئے اپنے سالاروں کو تحریک کے مقاصد کے متعلق مکمل تعلیم دے۔ سالاروں کی مقامی مشکلات کو سنے ان کو حل کرے نئی تجویزیں حرکت کی ترقی کے متعلق پیش کرے سالاروں کو سپاہیانہ قواعد سکھلائے ان کو اکٹھا مارچ کرائے تاکہ تمام علاقہ میں ڈرل کی یکسانی پیدا ہو ان میں یک جہتی، اتحاد اور محبت پیدا کرے، اسلامی تاریخ کے ولولہ انگیز حالات پڑھ کر سنائے جائیں، قرآن کے حقایق کی عملی تعلیم ہو سالاروں کو موقعہ دیا جائے کہ وہ بھی اپنے اعمال اور خیالات کا اظہار کریں اس اجلاس میں کوئی تجویز ووٹ لے کر پاس نہ کی جائے، کوئی انتخاب کسی شخص کے متعلق نہ ہو بلکہ افسرِ بالا تمام رائیں کو سن کر اپنا آخری اور قطعی فیصلہ ہر بات کے متعلق اپنے حکم سے جاری کرے، سالاروں کے باہمی معاملات کے متعلق کوئی تجویز اس جلسہ میں پیش نہ کی جائے، باہمی تنازعات سالارِ اعلیٰ خفیہ طور پر دوسرے سالاروں سے علیحدہ ہو کر علیحدہ وقت میں طے کرے۔

(۱۰) کسی سالار کو دوسرے سالار کے خلاف کسی وقت کوئی بات کہنے کی اجازت عام لوگوں یا خاکساروں میں نہیں، شکایت صرف بذریعہ تحریر ہو اور اپنے افسر کو بند لفافہ میں دی جائے۔

(۱۱) ہر سالار کو چاہیئے کہ اپنی تین ماتحت جماعتوں میں ایک جگہ مقرر کرے جو عین وقت پر ہر محلہ میں دو دو منٹ کے وقفے سے تین پورے

بگل بجائے۔

(۱۲) ہر سالارِ محلہ کو بگل بجنے کے وقت سے کم از کم پانچ منٹ پہلے محلہ میں حاضر ہونا چاہیئے۔

(۱۳) ہر رمضان شریف کے موقعہ پر محلہ کا پروگرام حسبِ ذیل ہو گا۔

۷½ بجے شام بگل، پونے آٹھ سے آٹھ بجے تک صرف پندرہ منٹ قواعد آٹھ بجے سے ۹ بجے تک نمازِ تراویح بعد ازاں باقاعدہ طور پر برخاست۔

(۱۴) ہر سالارِ محلہ اپنی جماعت میں ایک خاکسار کو بطور "چابک" کے مقرر کر سکتا ہے جو غیر حاضر خاکساروں کو جو اپنے 'ناظم' کا کہنا نہیں مانتے زدر سے گھروں سے لائے۔ ہر محلہ کا 'چابک' صرف اسی محلہ کا 'چابک' ہو گا، دوسرے محلے کے خاکساروں پر اس کا زور نہیں چلے گا۔

## ۳۵۔ علاقہ کے افسرِ بالا کے خاص فرائض

دستور العمل کی اس دفعہ میں اِس افسر بالا سے مراد ضلع یا شہر یا قصبہ یا گاؤں یا چک وغیرہ کا افسرِ بالا ہے جس کی تقرری ادارہ علیہ ہندیہ کے ماتحت ہوتی ہے۔ ہر افسرِ بالا کے خاص فرائض حسبِ ذیل ہیں ان فرائض میں کوتاہی اس کی ناکامی کی دلیل سمجھی جائے گی۔ ضلع کے تمام افسرانِ بالا اس دفعہ میں شامل ہیں۔

(۱) ہر افسرِ بالا اپنے علاقہ میں ہفتہ وار اخبار "الاصلاح" کی زیادہ سے زیادہ اشاعت کرے، نئے مستقل خریدار پیدا کرے، ہر جماعت میں کم از کم

ایک اخبار جاری کرائے، اپنی معرفت پرچے منگوائے اور اخبار کا حساب دفتر "الاصلاح" اچھرہ لاہور سے قطعاً صاف رکھے تین سو سے کم پرچوں پر ایک پیسہ اور تین سو یا زیادہ پر دو پیسہ فی پرچہ کمیشن مقرر ہے۔

(۲) ہر افسرِ بالا اپنے علاقے میں ادارہ علیہ کے اعلانِ بیت المال کے مطابق (جو ۴ر ستمبر ۱۹۳۶ء کے جریدہ "الاصلاح" میں چھپا تھا) حسب ذیل اشیاء کا انتظام نہایت ولولے اور جوش سے کرے۔

(ا) معاونینِ تحریک یا دولت مند اصحاب سے کیمپوں کے لئے چھولداریاں (قیمت ساٹھ روپیہ فی چھولداری) اور فوجی گھوڑے (جوان اور قد آور قیمت دو سو روپیہ یا زیادہ) تحریک کے لئے لے، فوجی گھوڑے ان کے وقف کرنے والوں کے پاس ہی رہیں گے، صرف ضرورت کے وقت ان کو طلب کیا جائیگا، تحریک کا لوہے کا نشان ان کے جسموں پر داغا جائیگا اور قانونی معاہدوں کی رو سے وہ گھوڑے ادارہ علیہ ہندیہ کی ملکیت تصور ہوں گے، ہر ضلع میں کم از کم پچاس گھوڑے اور پچاس خیمے ہونے چاہئیں۔

(ب) ادارہ علیہ کے بیت المال میں اس وقت بارہ ہزار روپیہ سے زیادہ جمع ہو چکا ہے ہر افسرِ بالا کو چاہیئے کہ اس روپیہ کو لاکھوں تک پہنچانے کی کوشش شب روز کرتا جائے۔ دولتمند لوگوں اور معاونین تحریک سے زکوٰۃ، صدقہ، خیرات، انعام، نذر نیاز وغیرہ کی رقمیں بزور بھجوائے جو مسلمان بنک کا سود خود نہیں لیتے ان کی رقموں کا سود بزور بھجوائے کیونکہ اسی لاکھ روپیہ کے سود کو دشمن کے سپرد کر دینا اور اپنی جڑیں آپ

کاٹنا دانشمندی نہیں۔ ادارہ علیہ کے بیت المال میں سے کوئی رقم خاکسار تحریک کے کسی عمل یا کسی سپاہی یا افسر پر خرچ نہیں ہوتی اور یہ بیت المال صرف قوم کے بڑے بڑے کاموں کے لئے اور بڑھتا جاتا ہے۔

(۳) ہر افسر بالا کا فرض ہے کہ اپنے علاقے کے ہر سپاہی کو ضلع کے کیمپ کے لئے (جو سال میں پانچ چھ دفعہ ہو سکتے ہیں) یا تمام ہندوستان کے مرکزی کیمپ کے لئے (جو سال میں ایک بار دہلی میں یا اور کسی مرکزی مقام پر ہو سکتا ہے) ہر وقت تیار رکھے۔ اس مقصد کے لئے ہر خاکسار سپاہی کے پاس اس کے اخراجات کے لئے ایک معقول رقم جمع ہونی چاہیئے تاکہ ضرورت کے وقت خرچ کرے۔ افسر بالا ہر سپاہی کو کم از کم دو پیسے روزانہ جمع کرنے کی عادت ڈالے اور وقتاً فوقتاً اس جمع شدہ روپیہ کا حساب لیتا رہے۔

(۴) ہر افسر بالا اپنے علاقے میں جانباز سپاہیوں کی بڑی تعداد پیدا کرتا جائے جو ادارہ علیہ کے حکم سے اپنی پوری جان اور پورا مال حتیٰ کہ فرزند و زن قربان کرنے کی طاقت رکھتے ہوں۔ اس مطلب کے لئے جانباز سپاہی خنجر کی نوک سے اپنا خون نکال کر اور خدا کو حاضر ناظر سمجھ کر خونی معاہدہ لکھیں اور ادارہ علیہ اچھرہ لاہور میں روانہ کر دیں۔

(۵) ہر افسر بالا اپنے خاکسار سپاہیوں کے دلوں میں یہ ڈالتا رہے کہ خاکسار تحریک کو صحیح مذہب اسلام سمجھ کر ہمیشہ کے لئے قبول کریں۔ اس کو اپنی تمام زندگی کا پروگرام سمجھیں، تھوڑی دیر کے لئے ہنگامی یا جذباتی تحریک سمجھ کر قبول نہ کریں۔

(۶) علاقہ کا افسرِ بالا اپنی ان ذمہ داریوں کو اپنے ماتحت افسروں یا خاکسار سپاہیوں پر تقسیم کر سکتا ہے۔ ادارہ علیہ کے نزدیک ان فرائض میں اس کا کامیاب عمل ہی اس کو عمدہ افسر تسلیم کرا سکتا ہے اگرچہ اس کے علاقے میں خاکساروں کا ایک کثیر تعداد میں ہونا بھی اس کے عمدہ افسر ہونے کی دلیل ہے۔

## ۳۶۔ خطابات سزائیں اور عدالتیں

(ا) ہر خاکسار یا سالار کو اس کی عمدہ خدمات کے صلے میں حسبِ ذیل خطابات ادارہ علیہ کی طرف سے عطا ہو سکتے ہیں۔

(۱) "صاحبِ نشان" جس کے عطا ہونے پر پچاس روپیہ ماہوار کے قرطاسِ اعزازی کا زائد حق ہمیشہ کے لئے مل جاتا ہے۔

(۲) "بہادر" جس کے عطا ہونے پر ہر خاکسار اس خطاب کو اپنے نام کے بعد استعمال کر سکتا ہے۔

(ب) خاکسار سپاہیوں کو ان کی غداری یا حکم عدولی یا سنگین جرموں کے بدلے میں حسب ذیل سزائیں دی جا سکتی ہیں۔

(۱) مرکزی عسکری عدالت کے ذریعے سے سزا یا اخراج۔

(۲) ادارہ علیہ کے احکام کے ذریعے سے سزا یا اخراج۔

(۳) افسر بالا کے اختیارِ ناطق یا اس کی مقرر کردہ عسکری عدالت کے ذریعے سے سزا یا اخراج (عسکری عدالت کے قیام کے قواعد جریدہ الاصلاح مجریہ مئی ۱۹۳۶ء میں درج ہیں)

(ج) تحریک سے اِخراج کی معافی صرف ادارہ علیہ کے تحریری احکام کے ذریعے سے ہو سکتی ہے، کسی اور ذریعے سے نہیں ہو سکتی سزا کی معافی علاقے کا افسر بالا دے سکتا ہے۔

(د) ہر افسرِ بالا اپنے علاقے میں عام مقدمات کے فیصلے کے لئے قانونی عدالت قائم کر سکتا ہے۔ اس عدالت کے قواعد جدیدہ "الاصلاح" مجریہ جون ۱۹۳۶ء میں درج ہیں، عدالت کے قاضی ادارہ علیہ کی طرف سے مقرر کئے جاتے ہیں۔ افسر بالا ان کو خود مقرر نہیں کر سکتا۔

## ۳۷۔ سپاہیانہ قواعد کے احکام

سالار کو ہدایت ہے کہ ان احکام میں جو حصہ حکم کا موٹے قلم سے لکھا گیا ہے، وہ رعب اور زور سے دیا جائے، باقی حصہ دھیمی آواز سے ہو۔ حکم اس طرح زور سے دیئے جائیں کہ عام لوگوں کو سمجھ نہ آئے کہ کیا حکم مل رہا ہے۔

۱۔ سیدھا **صف**۔ صف خود بخود سیدھی ہو جائے۔ اپنے دائیں طرف کے سپاہیوں کے سینوں کو دیکھ کر صف سیدھی کی جائے۔ تمام سپاہی قد کے لحاظ سے کھڑے ہوں۔ بڑے قد کے سپاہی بائیں طرف ہوں۔ اس حالت میں دونوں پاؤں میں قریباً ایک فٹ کا فاصلہ ہو۔ بیلچہ زمین پر دائیں ہاتھ میں لٹکا ہوا دایاں ہاتھ قطار سے باہر نکلا ہوا ہو۔ بایاں ہاتھ ڈھیلا ہو۔ تمام بدن بھی ڈھیلا ہو۔

۱۔ بآرام۔ یہ اوپر کی حالت بآرام کی حالت ہے۔

۲۔ تن آسان: بآرام کی حالت اور اس حالت میں صرف یہ فرق ہے کہ اس حکم پر بایاں ہاتھ کمر پر آجائے اور بدن ڈھیلا ہی رہے۔

۳۔ ہشیار: بایاں پاؤں دائیں پاؤں کے ساتھ آواز سے مل جائے۔ بایاں ہاتھ جو تن آسان کی حالت میں کمر پر تھا اب سیدھا ہو جائے۔ دایاں بیلچے والا ہاتھ جو پہلے قطار سے باہر نکلا ہوا تھا اب قطار میں آکر بیلچہ سیدھا ہو جائے۔ چھاتی اکڑ جائے۔ نظریں سامنے ہوں۔ ایڑیاں مل جائیں۔ یہ سب حرکتیں ایک ہی وقت میں ادا ہونی چاہئیں۔

۵۔ تیار: تمام جماعت اگلا حکم سننے کے لئے متوجہ ہو جائے۔

۶۔ حذر گیر: صرف گی کی آواز زور سے سنائی دے۔ حذر کا لفظ دھیما بولا جائے، نیچے جھک کر بایاں ہاتھ زور سے بیلچے کے دستے پر مارا جائے پھر بیلچہ دونوں ہاتھوں سے اٹھا کر اپنے قریب سے بائیں مونڈھے پر لٹکایا جائے پھر دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ کے ساتھ بیلچے کی مٹھی پر آکر ملجائے پھر دایاں ہاتھ جھٹکے سے اپنی پہلی جگہ پر آجائے، سینہ ابھرا ہوا ہو۔

۷۔ دائیں مڑو: صرف مڑ کی آواز زور سے سنائی دے۔ دائیں کا لفظ دھیما بولا جائے، دائیں پاؤں کی ایڑی اور بائیں پاؤں کے اگلے حصے پر گھوما جائے۔ اور صرف چوتھا حصہ کا چکر لگایا جائے پھر جب دونوں پاؤں علیحدہ ہو جائیں تو بائیں پاؤں کو اٹھا کر دائیں پاؤں سے ملایا جائے۔

۸۔ **بائیں مڑو** : دائیں پاؤں کی جگہ بائیں پاؤں پر مڑو اور ویسا ہی عمل کرو جو دائیں مڑو میں کیا تھا۔

۹۔ **پیچھے مڑو** : اپنی بائیں طرف سے (دائیں طرف سے نہیں) چوتھا حصہ چکر کی بجائے آدھا چکر اسی قاعدے سے مڑ جاؤ جو آٹھویں حکم "بائیں مڑو" میں کیا تھا۔

۱۰۔ **حذر ٹیک** : (صرف مٹے کی آواز زور سے سنائی دے) پہلے دائیں ہاتھ کو زور سے بیلچے کے دستے پر جو بائیں ہاتھ میں کندھے پر حذر گیر کی حالت میں ہے، (چٹخا کر) مار کر جائے پھر دونوں ہاتھوں سے اسی طرح بیلچے کو دائیں پاؤں کے پاس جھک کر لایا جائے پھر اسی طرح جھکے جھکے دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ کے پاس دستے پر لایا جائے پھر ہاتھ کو سیدھے ہو کر جھٹکے سے چھوڑ دیا جائے۔

یہ چاروں حرکتیں نہایت چستی سے کی جائیں۔ بیلچہ آخری تینوں حالتوں میں دائیں پاؤں کی نوک کے قریب تین انچ کے فاصلے پر ہو۔

۱۱۔ **حذر رکھ** : حذر ٹیک کی حالت میں بیلچے کو ذرا سا اٹھا کر زمین پر اپنے دائیں پاؤں کے آگے ۱۲ انچ کے فاصلے پر الٹا رکھ دو۔

۱۲۔ **بردار حذر** : اپنے دہنے کندھے پر مونڈھے کے سہارے سے بیلچہ کا پھل رکھ دو۔ اس طرح کہ پھل کی دھار اوپر کی طرف ہو۔ دائیں ہاتھ سے بیلچے کے دستے کو درمیان سے پکڑو۔ چھاتی ابھری ہوئی ہو نظریں سامنے ہوں۔ تمام بدن حسب معمول چست نظر آئے۔

۱۳۔ آویزِ حذر : (اس کو ویز حذر کی طرح بولنا چاہیئے) دائیں ہاتھ میں کندھے سے بیلچہ پکڑ کر لٹکاؤ۔ بیلچہ کا منہ اندر کی طرف ہو، بائیں ہاتھ کو سیدھا کر لو، بیلچہ کے دستہ کو دائیں ہاتھ سے ایسی جگہ سے پکڑ لو کہ تمام بیلچہ تُل جائے اور سیدھا رہے۔

۱۴۔ بدلو حذر : دائیں سے بائیں یا بائیں سے دائیں ہاتھ میں بیلچہ بدلو۔ دونوں حالتوں میں بیلچہ کا منہ اندر کی طرف ہو۔

۱۵۔ وقت شمار : اپنی قطار میں کھڑے کھڑے پہلے دائیں پاؤں کو اٹھا کر زمین پر مارو، پھر بائیں کو اور اسی طرح چپ راست کے الفاظ پر مارتے جاؤ۔

۱۶۔ نشستین : بیلچے کو حذر ٹیک کی حالت میں رکھ کر یہ حکم دینا چاہیئے، بیلچے کو اپنے دائیں پاؤں کے ساتھ ٹیک کر اسی کے سہارے اپنے دونوں پاؤں کے اگلے حصوں پر بیٹھ جاؤ۔

۱۷۔ برخیز : کھڑے ہو کر ہوشیار کی حالت میں ہو جاؤ۔

۱۸۔ تیز خرام : (یہ مارچ کا حکم گویا کہ مارچ کے حکم کے بدلے ہے) جس وقت "رام" کا لفظ سالار کے منہ سے نکلے۔ اسی وقت اپنے دائیں پاؤں کو زور سے زمین پر مار کر بایاں قدم آگے کر دو۔ اور تیز چل پڑو۔ خالی ہاتھ کو آگے پیچھے زور سے ہلاتے جاؤ۔ جب سالار چپ کہے تمہارا بایاں پاؤں آگے ہو۔ جب راست کہے۔ تمہارا دایاں قدم آگے ہو۔ چپ یعنی بایاں پنجابی میں کھبے اور راست یعنی دایاں

"سمجھنے کو کہتے ہیں)۔

۱۹۔ نرم خرام : اسی طرح جس طرح اوپر بیان ہوا چلو لیکن آہستہ۔

۲۰۔ تیز دو : (یہ حکم صرف اسی وقت دیا جاتا ہے۔ جب "آدیز حذر" کے حکم پر پہلے دائیں یا بائیں ہاتھ میں لٹکتا ہوا دونوں ہاتھوں کو سینے تک لے جاؤ۔ اور قدم ملا کر دوڑو۔ قدم برابر ملتے ہوں اور چپ راست کی آواز کے مطابق ہوں۔

۲۱۔ کوتاہ قدم : چلتے چلتے جب یہ حکم ملے تو چھوٹے چھوٹے قدم چلنے لگو۔ اور اپنے قدموں کو زمین پر آواز سے مارو۔

۲۲۔ جنبش باش : (ان لفظوں میں جنبش کا لفظ عین اس وقت منہ سے نکلے جب کہ سپاہی کا بایاں قدم آگے اور دایاں قدم پیچھے ہو) تمام جماعت چلتے چلتے اپنا دایاں قدم زور سے بائیں کے ساتھ ملا کر ٹھہر جائے۔

۲۳۔ دائیں پھرو : (منہ سے صرف پھر کا لفظ زور سے نکلنا چاہیئے اور صرف چلتے چلتے یہ حکم ملنا چاہیئے) قطار کا اگلا آدمی یا اُن کے آدمی دائیں طرف پھر جائیں اور سب آدمی اس کے پیچھے پیچھے چلتے جائیں۔

۲۴۔ بائیں پھرو : اس میں بائیں طرف پھرنا ہے۔

۲۵۔ اسلم : (صرف لم کا لفظ منہ سے بزور نکلنا چاہیئے) اپنے دائیں ہاتھ کو سینہ کے برابر بلیچے کے دستے تک لے جاؤ اور تین انگلیوں کو مضبوطی سے دستے پر جھنجھاؤ یہاں تک کہ جھنجھنانے کی آواز خوب نکلے۔

۲۶۔ بدستور : اس حکم پر پھر اپنا ہاتھ نیچے لے جاؤ (یہ حکم ہر پہلی حالت

پر لانے کے لئے بولا جاتا ہے مثلاً " بائیں مڑو" اس کے بعد " بد ستور "
" حذر گیر " اس کے بعد " بد ستور " وغیرہ وغیرہ۔

۲۷۔ نمبر شمار : اس مد میں مختلف احکام ہیں جو حسب ضرورت کہے جاسکتے ہیں۔ مثلاً:

(۱) دائیں طرف سے نمبر شمار شروع کرو۔

(۲) بائیں طرف سے نمبر شمار شروع کرو۔

(۳) دائیں طرف سے نمبر شمار دو تک شروع کرو۔

(۴) دائیں طرف سے نمبر شمار تین تک شروع کرو۔ وغیرہ وغیرہ

اس حکم کا عمل ظاہر ہے جس طرف سے نمبر شمار کرنا ہو اس طرف سے ہر خاکسار سپاہی زور سے اپنا نمبر ایک دو زور سے کہتا جائے اور کہتے وقت اپنا منہ زور سے پھیر کر دوسرے ساتھی تک نمبر پہنچاتا جائے۔

۲۸۔ دو قطار : اس حکم پر دو نمبر والا خود بخود ایک نمبر کے پیچھے چلا جاتا ہے۔

دو نمبر والے کو اسی طرف جانا ہے جس طرف سے کہ نمبر شروع ہوا ہے۔

۲۹۔ اسی طرح مارچ کرتے کرتے " دو قطار " کا حکم مل سکتا ہے اس حالت میں سب سے اگلا سپاہی فوراً وقت شمار کرنا شروع کر دیتا ہے اور باقی سب وقت شمار کرتے کرتے دو دو قطار بن جاتے ہیں۔

۳۰۔ چار قطار : اسی طرح چار سپاہیوں کی قطاریں بھی وقت شمار کر کے آہستہ آہستہ بناؤ۔

۳۱۔ برخاست: (صرف خاس کا لفظ منہ سے نکلے)، خواہ کسی طرف کھڑے ہو پہلے سالار کی طرف مڑ کر پہلے "سلام" کرو، پھر ایک دو تین دل میں کہہ کر سلام کا ہاتھ نیچے کرو، پھر ایک قدم پیچھے ہٹو اور بکھر جاؤ۔

۳۲۔ دراز شو: (لیٹ جاؤ) اس حکم میں کئی عمل شامل ہیں

(۱) پہلے خود بخود آو بزخذر کر کے دونوں ہاتھ پھیلائے جائیں اور سب سپاہی جلد جلد دائیں بائیں آگے اور پیچھے باری باری دو طرف مڑ کر بقدر دو دو ہاتھ پھیل جائیں۔

چوتھی حالت میں پھر تمام سپاہی پھیلنے کے بعد دوسری حالت کیطرح منہ سامنے کر دیں۔

(۲) پھر دونوں ہاتھوں کو نیچا کر دیا جائے اور نماز کے "التحیات" والے سجدہ کی طرح دونوں گھٹنوں کو زمین پر ٹیکا جائے۔

(۳) پھر بائیں خالی ہاتھ کو اور دائیں بیلچہ والے ہاتھ کو یکدم زمین پر گرا کر بیٹھا جائے بائیں کہنی سے سہارا لے کر دائیں ہاتھ سے بیلچے کے منہ کے آگے کر دیا جائے اور بیلچے کا دستہ دائیں طرف ہو۔

(۴) پھر بائیں کہنی کو آزاد کر کے منہ کو بیلچے کی آڑ میں چھپا لیا جائے۔

یہ سب عمل صرف "دراز شو" کے کہنے پر خود بخود ہر سپاہی سے ہو جائیں۔

۳۳۔ ہفتہ کے ہر اجتماع عام میں جس میں تمام علاقہ کی جماعتیں اکٹھی ہوتی ہیں اکثر یہ امر لازم ہو جاتا ہے کہ تمام سپاہیوں کی کمان ایک سالارِ

اوّل کے سپرد کردی جائے۔ اس وقت کمان سپرد کرنے کا طریقہ حسب ذیل ہے۔ پہلے پورا بگل بگلر دجو سالارِ اوّل کے دائیں طرف اس کے ذرا پیچھے کھڑا ہوتا ہے) بجاتا ہے پھر سالارِ اوّل کے ہاتھ کے اشارے سے چھوٹا بگل دیعنی صرف دو آوازیں بگل کی تُو تُو بجتا ہے اور سب سالار آگر سالارِ اوّل کے گرد دو گز دور دائرہ بنا لیتے ہیں۔

جوں جوں سالار دائرہ کے اندر آتا ہے وہ سالارِ اوّل کو فوجی سلام کرتا ہے جس کا جواب سالارِ اوّل دیتا ہے جب سب سالار آچکتے ہیں تو سالارِ اوّل کی دائیں طرف کا سالار ایک گز آگے بڑھ کر "باشش" کرتا ہے اور اپنا ہاتھ سالارِ اوّل کے ہاتھ میں دیکر یہ لفظ دھیمی آواز میں کہتا ہے "میں اپنی کمان جنابِ والا کے سپرد کرتا ہوں" سالارِ اوّل اس کے جواب میں کہتا ہے "نوازش" پھر وہ سالار ایک قدم پیچھے ہٹ کر قطار میں شامل ہوجاتا ہے اسی طرح باری باری سب سالار کمان دیتے ہیں۔ جب کمان دینا ختم ہوجاتا ہے تو سالارِ اوّل خود سلام کرتا ہے جس پر تمام سالار سلام کا جواب دیکر باقاعدہ پیچھے مڑتے ہیں اور اپنی جماعت میں بطور خاکسار شامل ہوجاتے ہیں۔ اب گویا تمام فوج کا صرف ایک سالار رہ گیا وہ جس طرح چاہے اس کی کمان کرے

۴۳: یہی طریقہ اپنی کمان سالارِ اوّل سے واپس لینے کا ہے فرق یہ ہے کہ اس میں سالارِ اوّل یہ الفاظ کہتا ہے۔

"میں آپ کی کمان آپ کو واپس دیتا ہوں" اور اب ہر سالار

"نوازش" کا لفظ جواب میں کہتا ہے۔

**۳۵۔** جب سب جماعتیں ہفتہ کے یا کسی اور اجتماع کے دن اکٹھی ہوتی ہیں۔ تو سالارِ اول انکو چار چار یا تین تین کی قطار میں جمع کر کے مارشح کراتا ہے۔ مارشح کرانے کے بعد جب ارادہ ہو کہ سب جماعتوں کو علیحدہ علیحدہ کر کے اپنے اپنے گھر واپس کر دیا جائے۔ تو طریقہ حسب ذیل ہے۔

سالارِ اوّل کسی کھلے مقام پر کھڑا ہو جاتا ہے اور اپنے بگلر کو حکم دیتا ہے کہ پہلے پورا بگل بجائے۔ اس کے بعد اس کے اشارے سے چھوٹا بگل بجتا ہے۔ اور بگل بجتے ہی سالارِ اوّل بلند آواز سے کہتا ہے مثلاً

"محلہ کرم داد خاں کی جماعت"

اِس آواز پر فوراً اُس جماعت کے تمام سپاہی ایک قطار میں چل پڑتے ہیں۔ ان کا سالار سب سے آگے ہوتا ہے اور وہ عین سالارِ اوّل کے سامنے اس سے دو گز کے فاصلے پر آ کر کھڑے ہو جاتے ہیں پھر سالارِ اوّل اپنی جگہ سے ذرا پرے ہٹ کر چھوٹی بگل بجواتا ہے اور دوسری جماعت کا نام لیتا ہے اور دوسری جماعت آجاتی ہے (وغیرہ)

اب سالارِ اوّل تمام سالاروں کے درمیان میں آجاتا ہے اور سب سالاروں کو اپنی کمان اس دفعہ کی ۲۸ شق کے مطابق واپس کر دیتا ہے اور خود ایک طرف سب جماعتوں کا سلام لینے کے لئے کھڑا ہو جاتا ہے۔ بعد ازاں ایک ایک کر کے تمام جماعتیں اپنے سالاروں کی سرکردگی میں گھروں کو چلی جاتی ہیں۔

۳۶۔ ہر جماعت کے پاس بالعموم ایک بگل ہوتی ہے جو خاکساروں کو مقررہ وقت پر جمع کرنے میں مفید ہوتی ہے۔ سالاروں کو فوری اجتماع کے لئے ایک نہایت زور دار سیٹی رکھنی چاہیئے بعض جماعتیں قدم کو عمدہ طور پر ملانے کے لئے منہ کا چھوٹا سا باجہ بھی رکھتی ہیں۔ لیکن یہ ضروری نہیں۔

۳۷۔ خاکساروں کو اپنے بیلچے اور وردیاں اپنے گھروں میں لے جانی چاہئیں۔ تاکہ مستورات کے ہاں بھی اس حرکت کی تبلیغ ہو۔ بیلچوں کو کسی خاص جگہ پر جمع کرنے کی ممانعت ہے۔ تحریک کا دفتر علاقے کے سالار کا ذاتی مکان ہے علیحدہ دفتر نہیں۔

۳۸۔ وردی کی قمیص اور پاجامہ کی تصویر یہاں پر دی جاتی ہے

| سالارِ محلہ / سالارِ ادارہ | جدول اندراجِ حاضری | خاکساران محلہ / سالاران علاقہ | بابت ماہ | سنہ ۱۹ء | دستخط سالار / سالارِ اعلےٰ |
|---|---|---|---|---|---|

| نمبر شمار | نام (مجاہدین) | وار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | | نام (محفوظین) | اجتماعات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | | | | | | | | | |
| ۲ | | | | | | | | | |
| ۳ | | | | | | | | | |
| ۴ | | | | | | | | | |
| میزانِ حاضری | | | | | | | | | |

۰۔ اس خانہ میں تاریخ وار جو مرتبہ پیش آیا ہے اس تاریخ کے سامنے لکھ دیا جائے مثلاً خدمت خلق، اجتماع عام یا نصرت جمعہ میلاد النبی وغیرہ

# حکم نامہ بنام حاکمانِ اعلیٰ صوبہ جات و ریاستہائے ہندو جمیع سالارانِ مراکز و خاکساران و معاونینِ تحریک

(بسلسلہ دستور العمل مجریہ ۶ جون ۱۹۴۳ء)

**۱۔ اسوقت** کہ حکومتِ ہند نے تمام ملک میں خاکسار سپاہی پر سپاہیانہ قواعد یعنی ڈرل، قانوناً بند کر دی ہے، بڑا عمدہ موقع ہے کہ ڈرل کے بجائے تمام نماز کو کئی سو برس کے بعد اسی چستی، اسی بے پناہ نظم و نسق، اسی ضبطِ النفس اور حضوریٔ قلب، اسی خدا ترسی اور دلی ولولے، اسی اطاعتِ امیر اور اتحادِ امت کیساتھ پھر قائم کیا جائے جیسا کہ وہ قرونِ اولیٰ میں تھی۔ "عدو شرے برانگیزد کہ خیرِ ما در آں باشد" ایک مشہور مقولہ ہے اور ادارہ علیہ کے نزدیک اُس کا اطلاق موجودہ حالات سے بہتر کہیں نہیں ہوا۔ قرونِ اولیٰ کے مسلمانوں کے پاس وردیاں، پیٹیاں، سرخ نشان یا مار ہیج، بیلچے وغیرہ ہرگز نہ تھے، وہ نماز کے عظیم الشان نظام اور خدا کے صحیح معنوں میں مطیع اور فرمانبردار ہونے کے باعث ایک ناقابلِ شکست لڑی میں خود بخود پروئے گئے تھے۔ ان کا امام ان کا صحیح معنوں میں سردار تھا، اور وہ امام ایک اٹل مرکز سے وابستہ تھا، ان کی مالی اور جانی قربانیاں اسی ایک مرکز کے حکم سے اور خدا کے سچے بندے ہونے کی وجہ سے تھیں

ادارہ علیہ حکم دیتا ہے کہ اس نادر موقع پر آدھ گھنٹہ کی ڈرل کی بجائے
آدھ گھنٹہ کی نماز عشا قائم ہو، طول وعرضِ ہند کے تمام خاکسار اور سالار روزانہ
پندرہ منٹ پوری چستی اور مکمل نظام سے خدا کے آگے پابیاز سجدے
سر راہ کر کے تمام ہندوستان کی کایا پلٹ دیں۔ خاکسار اور غیر خاکسار
سب کو اپنی سچی بندگی سے خدا کا بندہ بنا دیں۔ اس مقصد کو حاصل کرنے
کے لئے حسبِ ذیل روزانہ پروگرام کا حکم نافذ کیا جاتا ہے ۔

(۱) تمام خاکسار ہر محلہ میں مقررہ وقت پر ایک قطار میں جمع ہوں لیکن
ڈرل نہ کی جائے۔ ان کو جمع حسبِ سابق بگل سے کیا جائے۔

(۲) خاکی کپڑے پہننے کا حکم روزانہ نہیں۔ اگر کوئی جماعت یا خاکسار
خاکی کپڑوں میں آئے تو مضائقہ نہیں، بیلچہ، نشانِ اخوت، وردی، بوٹ
پیٹی، پٹیاں وغیرہ وغیرہ گھروں میں محفوظ رہیں اور ہر خاکسار کا حسبِ عہدہ
ان کو اپنے پاس رکھنا لازمی ہے، بیلچہ صرف خدمتِ خلق کیوقت
استعمال ہو سکتا ہے۔

(۳) خاکسار محلہ میں جمع ہوتے وقت یا ایک دوسرے سے ملتے وقت
ہر جگہ فوجی سلام کریں۔

(۴) خاکسار کے خاکی کپڑوں کی تعریف یہ ہے کہ کوٹ یا قمیص کے
کندھوں اور جیبوں پر سے تسمے اور تاشے جب تک جنگ جاری ہے
ادھیڑ دیئے جائیں، خاکسار کی وردی کی باقی اشیاء، مثلاً بوٹ پگڑیاں
وغیرہ اسی طرح رہیں گی۔ سالار تا حکمِ ثانی پیٹیاں اور نشانِ اخوت نہ

پہنیں۔ ہر خاکسار اپنے بازو پر نشانِ اخوت کی بجائے روپے کے برابر سرخ کپڑے کا گول اور موٹے کپڑے پر چپکا ہوا نشان لگائے۔ جیسا کہ پہلے جانباز اپنی پگڑی پر لگاتے تھے۔

(۵) جب قطار محلہ میں کھڑی ہو جائے سالارِ محلہ زور سے "حکم صلوٰۃ" کہہ کر قطار میں پہلی جگہ پر شامل ہو جائے۔ اور خاکسار خود بخود اس حکم پر جس پر سالار محلہ "دائیں مڑو" یا "بائیں مڑو" کہہ کر مڑتا ہے۔ یا جاتا ہے اس کے پیچھے نہایت ترتیب اور چستی سے چلیں۔ جہاں سالارِ محلہ "جیش باش" کہہ کر ٹھہرتا ہے وہاں ٹھہر جائیں۔ پھر مسجد یا میدان میں جہاں سالارِ محلہ لے گیا ہے سالارِ محلہ قطار سے باہر نکل کر "حکم وضو" کے الفاظ زور سے کہے تاکہ سب خاکسار وضو کر لیں۔ لیکن ادارہ علیہ کا حکم ہے کہ سب خاکسار گھروں سے باوضو ہو کر آئیں اس لئے اس "حکمِ وضو" سے مقصد صرف ان خاکساروں کا وضو کرنا ہے جن کا وضو نہیں۔ "حکمِ وضو صرف پانچ منٹ تک ہو، اس کے بعد "حکمِ جماعت" کے الفاظ پر تمام خاکسار فوراً اسی پہلی قطار پر آ جائیں اور نہایت چست کھڑے ہوں، قطاریں نہایت سیدھی ہوں۔ جماعت کو چست اور مستعد کرنے، انھیں سیدھی کرنے اور حضورئ قلب پیدا کرنے کے متعلق سالارِ محلہ حسبِ ذیل تدابیر اختیار کرے۔

(ا) ہر محلہ کی جماعت میں ایک "دُرّہ زن" مقرر کیا جائے جو بے خطر ہر اس خاکسار کو جو قطار میں ٹھیک سیدھا یا قد کے مطابق کھڑا نہیں ہے درہ لگا کر تمام جماعت کو درست کر دے۔ درّہ نہ اس سختی سے لگائے

کہ زخم پیدا ہو نہ اس نرمی سے کہ آداب ریاست کے خلاف سمجھا جائے

(ب) نماز شروع ہونے سے پہلے قریباً تین منٹ تک "درہ زن" نماز میں خدا کے حضور کھڑا ہونے کے آداب کا ذکر کرے۔ مثلاً بتائے کہ کیوں ہاتھ باندھ کر کھڑے ہو، کیوں سینے نکال کر چپت ہو، کیا اقرار کرنے آئے ہو، کیا مانگتے ہو، کیا غرض ہے کہ بار بار سجدے کر رہے ہو وغیرہ۔ اگر موقعہ ہو تو سورۃ فاتحہ کا مختصر مطلب بیان کرے اور بالخصوص صِرَاطَ الَّذِینَ اَنعَمتَ عَلَیهِم کے مفہوم کے متعلق تبلائے کہ اس سے مقصود قوم کا غلبہ حاصل کرنا ہے نیز تنبیہ کرے کہ "اللہ اکبر" "سَمِعَ اللّٰہُ لِمَن حَمِدَہٗ" "السلام علیکم و رحمۃ اللہ" کی آوازوں پر سب حرکتیں ٹھیک یکساں ہوں جس وقت "بر"، "وہ" اور "لاہ" کی آوازیں زور سے نکلیں حرکت کی جائے۔

(ج) "درہ زن" کا فرض ہے کہ جماعت سے باہر کھڑا رہ کر ہر نمازی کی یکساں حالت کو دیکھے اور نماز کے بعد جن کی حرکتیں امام کے ساتھ قطعاً ٹھیک نہ ہوں ان کو سزا دے۔ "درہ زن" جماعت ختم ہونے کے بعد نماز ادا کرے۔

(د) "درہ زن" مسلمان خاکساروں کو بروقت نہ آنے یا نماز ادا نہ کرنے کی پاداش میں سزا دے سکتا ہے لیکن اس حالت میں اس کا خود باجماعت نمازی ہونا ضروری ہے۔ سالارِ محلہ قطاریں سیدھی کرنے کے بعد خود امامت کرے۔ ہر قومے اور قعدے پر نہایت چستی سے اللہ اکبر کہے گویا کہ حکم دے رہا ہو۔ آپ حرکت اس وقت کرے جب "بر" کا لفظ منہ سے

نکل چکا ہو۔ جماعت بھی اس لفظ کے منہ سے نکلنے پر حرکت کرے۔ جماعت
میں تمام حرکتیں پورے طور پر یکساں ہوں اگر مسجد یا میدان میں امامت کوئی
غیر خاکسار کر رہا ہو تو خاکسار اور سالار محلہ ساتھ ساتھ کھڑے ہو جائیں، لیکن
خاکساروں کی حرکتیں نہایت چست اور یکساں ہوں تاکہ باقی نمازی بھی اس
سے اثر پکڑیں۔ پھر "حکم دعا" کے الفاظ پر نہایت ولولے اور نظام سے دعا کی
جائے۔ اگر نماز اس طرح پر چست حرکتوں سے پڑھی گئی اور لوگوں نے سمجھ
لیا کہ مسلمانوں میں سپاہیانہ نظام بے پناہ طور پر پیدا کرتی ہے تو لوگ ہزاروں
کی تعداد میں اس نظام میں خود بخود داخل ہوتے جائیں گے۔

(۶)۔ نماز کے بعد خدمتِ خلق بھی ترتیب سے کی
جائے اور "حکم خدمت" کے الفاظ استعمال کئے جائیں، خدمت
بلا لحاظ مذہب ملت ہو۔ سالار محلہ پہلے سے خدمت کا پروگرام تیار رکھے
تاکہ وقت ضائع نہ ہو خدمات کے موقعے سالار خود تلاش کرے اور خدمت
کم از کم نصف گھنٹہ تک روزانہ ہو۔

(۷)۔ جس جگہ خاکساروں کی روزی کو نقصان پہنچائے بغیر تمام علاقہ کے
مسلمان خاکسار یکجا جمعہ کی نماز پڑھ سکتے ہیں وہاں ہر جمعہ کی نماز نہایت زور شور
سے قائم کی جائے۔ جمعہ کے دن خاکساروں کے خاکی کپڑے خاص طور پر
ستھرے ہوں۔ بدن کی صفائی بھی ضروری ہے، ہر خاکسار کے پاس قرآن حکیم
بائیں بغل میں لٹکا ہوا ہو، نماز سب سے بڑی مسجد میں ہو اور جامع مسجد
کے امام کے پیچھے ہو۔ نماز کے بعد اگر مختصر خدمتِ خلق بھی ہو

تو اچھا ہے۔

(۸) ہفتہ کے دن رات کے ساڑھے آٹھ بجے تمام خاکسار سالارِ شہر کے حکم سے مقررہ جگہ پر حکماً اجتماع کریں۔ پہلے مسجد یا میدان میں نماز با جماعت پڑھی جائے۔ اس کے بعد تحریک کے مختلف موضوعوں پر اپنے خیالات کا اظہار، خدمتِ خلق کی اطلاعیں، اسلامی تاریخ سے مجاہدانہ واقعات کا بیان اور تحریک کو وسیع کرنیکی تجاویز پیش کی جائیں آخر میں لازمی طور پر سالار تحریک کی توسیع کے احکام نافذ کرے۔

(۹) جمعہ کی رات کو مقررہ وقت پر سالاروں کا اجتماع حسب دستور العمل سالارِ شہر کے مکان پر اور اس کے حکم سے ہو۔ سالارِ شہر (بلکہ خاکسار تحریک کا کوئی چھوٹا یا بڑا سالار) کسی معاملے کے متعلق مشورے لے سکتا ہے، یہ مشورہ اگر وہ چاہیے اس اجتماع میں فرداً فرداً لے یا کسی خاص شخص سے علیحدہ ہو کر لے۔ مشورہ لینے کی اس کو ہدایت ہے لیکن با این ہمہ خاکسار تحریک میں کوئی "مجلسِ مشاورت" ہرگز نہیں، نہ مشورے کے بعد سالار اس مشورہ کا پابند ہے۔ اس پر لازم ہے کہ مشورہ کے بعد یا بلا مشورہ صرف حکم دے جس کی تعمیل بے چون و چرا ہو اور اس حکم کا ذمہ دار وہ ہر طرح خود ہو۔ اس اجتماع میں اگلے دن یعنی ہفتہ کے عام اجتماع کے احکام دیئے جائیں، تحریک کی توسیع کے متعلق مستقل تجاویز کی جائیں، خدماتِ خلق کی رپورٹیں سالارانِ محلہ سے لی جائیں اور تاریخی واقعات بتائے جائیں جن سے سپاہیانہ اور مجاہدانہ روح پیدا ہو۔

(۱۰) سپاہیانہ قواعد کی روح کو برقرار رکھنے اور نئے خاکساروں کو سپاہیانہ قواعد میں ماہر کرنے کے لئے حسب ذیل احکام دیئے جاتے ہیں:۔

(ا) ہر خاکسار جو بازار میں جا رہا ہے اس طرح چلے کہ گویا اپنے سالار کے حکم کے ماتحت مارچ کر رہا ہے، ٹھہرنے کے وقت "بیش باش" کی صورت میں ٹھہرے، مڑنے کے وقت سپاہیانہ قواعد کے مطابق مڑے، ہر دوسرے شخص سے فوجی سلام کر کے السلام علیکم کہے وغیرہ وغیرہ الغرض خاکسار سپاہی کی ہر حرکت ہر جگہ اور حتی الامکان سپاہیوں کی ہو، سینہ تنا ہوا ہو، نظریں سامنے ہوں۔ تاکہ پبلک دور سے پہچانے کہ خاکسار آ رہا ہے۔

(ب) دو یا دو سے زیادہ سپاہی اگر بازار میں جا رہے ہوں تو لازماً قدم ملا کر چلیں۔

(ج) ہر خاکسار کے لئے لازم ہے کہ دورانِ جنگ میں اپنے گھر کے اندر یا صحن میں روزانہ کم از کم دو منٹ سپاہیانہ قواعد اور پانچ منٹ جسمانی ورزش کرے، اپنے آپ کو زور سے خود احکام کرے۔ گھر کے آدمیوں سے نہ شرمائے، بلکہ ان کو سپاہیانہ قواعد سکھلائے تاکہ قوم میں عام چستی پیدا ہو، مستورات کو بالخصوص سپاہیانہ قواعد اور ورزش سکھلا کر چست کیا جائے، یہ نہایت عمدہ موقع ہے جو پھر نہ ملے گا۔

(د) نئے خاکساروں کو سپاہیانہ قواعد اور ورزش سکھلانے کے لئے سالارِ محلہ پرانے خاکساروں کو مقرر کریں۔ مہینہ میں ایک دفعہ یعنی آخری

اتوار کی شام کو سالارِ محلہ اپنے نیچے خاکساروں کی سپاہیانہ قواعد اور ورزش
کا امتحان کسی گھر کے بڑے صحن میں لازماً لے اور ان کو اس امر کی تحریری سند
دے جس کے خاکسار کے پاس سالارِ محلہ کی تحریری سند نہ ہوگی۔ وہ خاکسار نہ
سمجھا جائیگا اور سالارِ شہر اس کا بیلچہ، وردی، سرخ نشان بلکہ خاکی کپڑے
بھی ضبط کر سکتا ہے۔

(۸۷) خاکسار سپاہی اور سالار اپنی فرصت کے اکثر اوقات میں اس غم میں
رہے کہ حکومتِ وقت نے سپاہیانہ قواعد بند کر کے شخصی آزادی چھین لی ہے
بلکہ رعیت کا یہ حق چھین لیا ہے کہ وہ اپنی صحت درست رکھے، اپنے
آپ کو متحد کرے۔ اس غم کیوجہ سے وہ اپنی ہر ممکن کوشش تمام قوم کو
چست کرنے میں صرف کرے، زیادہ سے زیادہ انسانوں کو سپاہیانہ قواعد
گھروں کے اندر سکھلائے اور ان کو کہے کہ بازار میں چست ہو کر چلیں۔

(۸۸) سالارِ محلہ خاکسار سپاہی کی عام صحت کو برقرار رکھنے کے لئے روزانہ اپنے
محلہ میں دوڑنے کی ورزش کرا سکتا ہے۔ بشرطیکہ سپاہی قطاروں میں نہ دوڑیں
وہ علیٰ ہذا القیاس اپنے خاکساروں میں کبڈی، تیراکی، بائیسکل دوڑ یا اور دیسی
کھیلیں جن پر کوئی خرخشہ نہ ہو، وقتاً فوقتاً جاری کر سکتا ہے۔ بشرطیکہ روزانہ
کھیلنے کی مدت پچیس منٹ سے زیادہ کسی صورت میں نہ ہو۔ خرخشہ
والی کھیلیں جاری کرنا قطعاً منع ہیں۔

(۸۹) افسرانِ بالا یا ادارہ علیہ کے حکم سے دورانِ جنگ میں خاکسار
تحریک کے کیمپ بدستور جاری رہیں گے تاکہ سپاہیانہ قواعد اور تعلیم

نظام کی تربیت دی جائے۔ کیمپ حتی الوسع آبادی سے دور ہونے چاہئیں اور کیمپ کی حدود سے باہر یا بیلچہ یا بلا بیلچہ کوئی مارچ نہ ہو۔

(۱۲۰) جن ریاستوں یا علاقوں میں بیلچے نقصانِ امنِ عامہ اور وردی پر حکومت کی طرف سے پابندی نہیں وہاں خاکسار حسبِ سابق اپنا پروگرام جاری رکھیں لیکن نماز کے جدید پروگرام پر روزانہ عمل قطعاً لازمی ہے۔ تاکہ دفعتہ قرونِ اولیٰ والی نماز کا قیام ہوتا جائے۔

(۱۲۱) سالارِ شہر یا سالارِ علاقہ پر لازم ہے کہ اپنی انتہائی کوشش اس میں صرف کر دے کہ جنگ کے دوران میں اس علاقہ میں روزانہ پیا پیادہ قواعد کے بند ہو سکنے کی وجہ سے خاکساروں کی حاضری یا روزانہ پروگرام میں کمی نہ ہونے پائے بلکہ نماز پر زیادہ زور دیئے جانے کی وجہ سے خاکساروں کی تعداد روز بروز بڑھتی جائے۔ نماز کی صورت روز بروز جیت ہوتی جائے، ہر محلہ میں نماز پڑھنے کے لئے مناسب جگہیں تلاش کی جائیں۔ نمازیں صرف مسجدوں کے اندر نہ پڑھی جائیں بلکہ عام طور پر میدانوں اور محلوں میں بھی پڑھی جائیں تاکہ پبلک پر بھی اثر پڑے تعلق بھی ایسی کی جائیں جن سے عام لوگوں پر اثر ہو۔ اور لوگ کثرت سے تحریک میں شامل ہوں۔ نماز زیادہ سے زیادہ پندرہ منٹ اور خدمت زیادہ سے زیادہ نصف گھنٹہ روزانہ ہو۔

(۱۲۲) نماز کے دوران میں عام پبلک کو جو نماز پڑھنا چاہتی ہے نہایت۔

خوشی اور محبت سے شامل قطار کیا جائے، اسی طرح اگر خاکسار کسی غیر خاکسار امام کے پیچھے نماز پڑھ رہے ہوں تو محبت اور خوشی سے اس جماعت میں اپنی حیثیت کی خصوصیات کو مد نظر رکھ کر شامل ہو جائیں۔ لیکن ان دونوں صورتوں میں عام تخیل جو قول اور فعل سے پیدا کیا جائے۔ وہ یہ ہو کہ امام جس نے نماز پڑھائی ہے وہ ہمارا سردار ہے، اور اس کا حکم واجب العمل ہے، اسی طرح مساجد کے اندر بھی یہی تخیل پیدا کیا جائے کہ امام مسجد دنیاوی امیر ہے اور نمازیوں کا فرض ہے کہ اس کی اطاعت کریں۔ یاد رکھو کہ نظام اسی وقت پیدا ہوتا ہے جب کوئی حکم دینے والا زندہ امیر موجود ہو۔ کرے لفظوں اور عقیدوں سے نظام پیدا نہیں ہو سکتا اس بنا پر خاکسار کی بھر زیادہ تر اس طرف ہونی چاہیئے کہ سب نماز پڑھنے والے یا خاکسار امام کے احکام پر عمل کریں۔ یا غیر خاکسار امام جو نماز پڑھاتا ہے خاکساری نظام قبول کر کے اپنے نمازیوں کو ایک لڑی میں منسلک کر دے۔

(۵) ادارہ علیہ کا حکم ہے کہ قرون اولیٰ والی نماز کے پروگرام کو ہندوستان کے طول و عرض میں پھیلانے اور خاکسار سپاہی کو خدا کا کامیاب بندہ بنانے کے لئے حاکمان اعلیٰ اور تمام افسران بالا جو سالار اعلیٰ تک کے رتبے کے برابر ہیں اس نماز میں خود شامل ہوں۔ نماز کی قطار میں نیا کیف جو خاکسار سپاہی کو اب کئی قرنوں اور صدیوں کے بعد پھر پیدا کرنا ہے یہ ہے کہ ہم اللہ کے سپاہی ہیں؛ خدا ہمارا جرنیل اعظم ہے؛ ہم اس کے حضور میں اس کے معائنے کے لئے حاضر ہوئے ہیں اسی لئے ہم سپاہیانہ رنگ اور ایک قطار میں کھڑے ہیں

"إِيَّاكَ نَعْبُدُ" کے الفاظ کہہ کر ہم اس امر کا اقرار کرتے ہیں۔ کہ ہم اس کے حکم پر اپنی جانیں حاضر کر دیں گے، ہمارا امام جو آگے کھڑا ہے ہمارا صحیح معنوں میں سردار ہے، وہ اس فوج کا سالار ہے، جو خدا کی پیشی میں کھڑی ہے، وہ اس فوج کو خدا کی پیشی میں معاینہ کے علاوہ کچھ عرض و معروض کے لئے بھی لایا ہے، اس کو آگے اس لئے کیا گیا ہے کہ وہ خدا کا بڑا حکم ماننے والا اور اس کا مقرب ہے، وہی خدا کے حضور میں آگے بڑھ کر عرض کر رہا ہے، ہم اس کے پیچھے خاموش کھڑے ہیں اور گذارش اس امر کی جا رہی ہے کہ اے خدا تو جلد سے جلد اور تھوڑے سے تھوڑے وقت میں بغیر کسی پیچیدہ راستہ کی طرف لیجانے کے مختصر سے مختصر اور سیدھے راستے سے اس منزل تک پہنچا جس منزل پر پہنچ کر زمین خدا کی بادشاہت، تیری نعمتیں اور تیرے انعام قوموں کو ملتے ہیں۔ (اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ) اس رستہ کی طرف نہ لیجا جس رستہ پر چل کر تیرا قہر نازل ہوتا ہے، قوموں کی ہلاکت ہوتی ہے، وہ سیدھی راہ سے بھٹک کر ذلت اور مسکنت میں گرفتار ہو جاتی ہیں (غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّينَ) اے خدا! جہاں ہم اس امر کا اقرار کرتے ہیں کہ ہم تیرے ہی حکم کے بندے ہیں (إِيَّاكَ نَعْبُدُ) وہاں ہمیں اس امر کا کامل یقین ہے کہ باوجود ان تمام دنیوی وسائل کے جو ہم نے پیدا کئے ہیں، باوجود اس تمام دنیاوی جد و جہد، ساز و سامان، گھوڑوں کی چھاؤنیوں اور میدان میں پیٹھ نہ پھیرنے اور خدا کی . . . ت کے بدلے میں اپنے جان و مال بیچ دینے

کے جکا حکم تو نے اپنے قرآنِ عظیم میں دیا ہے، ہم تیری معاونت اور مدد کے بغیر منزل تک نہیں پہنچ سکتے۔ کیونکہ اصلی کارساز اور مسبب الاسباب تو ہی ہے اور سب دنیا کی قومیں تیری ہی آخری مدد کی محتاج ہیں (وایاک نستعین) تو ہی سب سے بڑا اور عظیم ہے (اللہ اکبر) تیرے سوا کسی کو بڑائی نہیں۔

۲۔ ادارہ علیہ کا یقین ہے کہ مناسب رہبری اور اقرانِ بالا کے تدبر اور عمل سے خاکسار تحریک کے اس نئے پروگرام میں تمام دلچسپیاں بدرجہ اتم پیدا ہو سکتی ہیں جو عمدہ سے عمدہ سپاہیانہ قواعد کے متعلق دہم میں آسکتی ہیں، بشرطیکہ تحریک کے مقرر کردہ سالار اس پروگرام کو اس مکمل یقین کیساتھ شروع کریں کہ وہ قرونِ اولیٰ کی صحیح نماز کو ہیبت کئی قرنوں کے بعد قائم کر رہے ہیں، وہ اس جھوٹے مذہبی تقدس کو جو نماز کے گرد مذہبی پیشواؤں کی کم ہمتی، آرام پسندی اور کامچوری کے باعث پیدا ہو گیا ہے دور کر دیں، اس ڈھیلاپن اور الکساہٹ کو دفع کر دیں جو صدیوں کی پرانی ہوئی ہوئی، اور بے جان نماز میں بے عمل، ناکارہ اور بزدل اماموں کی وجہ سے پیدا ہو گئی ہیں، وہ نماز کی امامت خود کرا کر اس شرم بلکہ بے عزتی کو یکسر خیر باد کہدیں جو آج کل امام بننے میں ہے، وہ "مولوی" کی ادنیٰ اور ملانانہ حیثیت کو حوصلے اور محبتِ اسلام سے یکسر علیحدہ کر کے لوگوں میں مولوی اور ملا کا وہ ڈھیلا ڈھالا اور توہین آمیز تخیل یک قلم دور کر دیں جس کے باعث نماز بجائے خود ایک مولویانہ یا خلافِ فیشن یا بے نتیجہ عمل

ہو گئی ہے، سالاروں کو حکم ہے کہ نماز کے وقت اپنے جسم کی حرکتوں میں وہ سپاہیانہ خوبیاں اور متقیانہ (یعنی خدا کے خوف کے باعث وہ چست حرکتیں پیدا کریں، اپنے "اَللّٰهُ اَكْبَر" اور "سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ" کے الفاظ میں وہ عسکری اولولہ اور سپاہیانہ جوش قائم کریں کہ ان کی آواز پر تمام جماعت جو اُن کے پیچھے کھڑی ہے یکسر اطاعتی اور جنگی رنگ میں رنگی جائے، تمام کی تمام اللہ کی فوج امام کے "اللّٰه اکبر" پر تختے کی طرح اٹھے اور گرے، کائنات کے حاکم کے آگے یکدم سجدہ کرے یکدم اور دھماکے سے ہاتھ باندھے یکدم اور دھماکے سے ماتھا رگڑے امام یا جرنیل آگے چست کھڑا ہو خدا کے حضور میں جو کچھ کہے اس کے حاکمانہ وقار اور رعب کو برقرار رکھ کر کہے خدا کے رعب و جلال سے ماتھوں پر پسینے ہوں درگاہِ کبریا میں پہنچتے ہی ہونٹوں پر پپڑیاں جم جائیں، ہزار ہا مسلم اور غیر مسلم اس دلپسند نظارے کو انگلیاں منہ میں رکھ رکھ کر دیکھیں جیسا کہ قرونِ اولیٰ میں کافر دیکھا کرتے تھے۔

۳- ادارہ علیہ حکم دیتا ہے کہ نماز کے اس قیام میں ذاتی عقائد کا پورا لحاظ رکھا جائے۔ جو شخص اس میں رفع یدین کرنا چاہتا ہے کرے جو ہاتھ کھول کر پڑھنا، انگشت شہادت اٹھانا، آمین زور سے کہنا چاہتا ہے کہے۔ نمازِ عشاء کے فرض سب فرقوں کے نزدیک چار ہیں، ان میں کسی کو اختلاف نہیں، سنتیں یا وتر لوگ اپنے اپنے رنگ میں جہاں مرضی ہو پڑھیں گے۔ ہمیں نماز کے متعلق کسی گروہ کے مخصوص عقائد سے بحث نہیں نہ اس سے

بحث ہے کہ امام کس گروہ کا ہے اور انگلی اٹھاتا ہے یا نہیں۔ یہ باتیں ہر شخص اپنی مرضی کے مطابق کرے، لیکن نماز کے اس کیف میں جو اوپر بیان کیا گیا، یا یہ کہ نماز حضوری دل سے ہو، اس نماز میں روح ہو، صفیں بالکل سیدھی ہوں، نمازی الکساہٹ سے کھڑے نہ ہوں، مسلمانوں کے کسی گروہ یا بڑے سے بڑے مذہبی رہنما کو اعتراض نہیں ہو سکتا۔

۴ ۔ غیر مسلم خاکساروں کے متعلق ادارہ علیہ حکم دیتا ہے، کہ وہ اپنے طریقہ پر خدا کی بندگی کریں، لیکن اسی جوش اور ولولے سے ہو جو بیان کیا گیا ہے۔ حرکتیں، آوازیں، اٹھنا، بیٹھنا، ہاتھ اٹھانا، ہاتھ جوڑنا، جھکنا، پوجا پاٹ سب یکساں طور پر ہوں، اور دل میں پرماتما یا گاڈ کا تخیل ہو۔ کوئی ہندو یا سکھ یا عیسائی اس یکسانیت یا نظام پر عقیدۃً ہرگز اعتراض نہیں کر سکتا۔

۵ ۔ ادارہ علیہ اس امر کو تسلیم کرتا ہے کہ اسوقت خاکسار تحریک کے سالار محلہ کے لئے بڑی آزمائش کا وقت ہے اس کے سامنے ایک بڑا اور پریشان کر دینے والا پروگرام ہے یہ سالار محلہ ہی تھا جس نے مسلمانوں کی ٹوٹی ہوئی لڑی کو پھر جوڑا اور بارہ برس کے اندر اندر تناندار نتائج پیدا کئے۔ اب اس کے سامنے پہلے سے زیادہ کڑی منزل ہے جس میں اسے خاکسار تحریک کے بارہ برس کے مصنوعی پروگرام سے ہٹ کر اصلی پروگرام یعنی قرونِ اولیٰ کی نماز اور خدمت خلق کی طرف آنا ہے۔ اور بارہ برس تک مصنوعی مسلمان بنا کر اب ان میں اسلام

کی اصلی اور سچی روح پھونکنی ہے ۔ حاکمانِ اعلیٰ اور تمام ماتحت افسران کو حکم ہے، کہ جدید پروگرام کے جاری کرنے میں سالار محلہ کی پوری حوصلہ افزائی کریں اور جو سالار اس نماز کے قیام میں نمایاں طور پر کامیاب ثابت ہوں ان کی کارکردگی کی اطلاع ادارہ علیہ میں کریں۔

## عنایت اللہ خان المشرقی

۶ ؍جون ۱۹۴۲ء
بوقت ۶ بجے شام

به حیثیت ادارہ علیہ ہندیہ

---

(باقی صفحہ ۶۸ سے آگے)

سالار محلہ کی ہے لیکن پیٹی سیاہ ہونی چاہیے اور بوٹ کے اوپر فوجی پٹیوں کی جگہ سیاہ گیٹس چمڑے کے ہونے چاہئیں خنجر نمبر ۱۲۵ یا تلوار بدستور ہو۔ سالار اکبر کی وردی (جس کے ماتحت علاقہ کی تمام جماعتیں ہوتی ہیں) وہی ہوگی جو سالار محلہ کی ہے لیکن زین نہایت اعلیٰ قسم کی ہو، خاکی لنگی اعلےٰ قسم کی مشہدی یا پشاوری ہو، لنگی پر اعلےٰ قسم کی جھالر، پیٹی خاکی رنگ کی ۲½ انچ چوڑی ہو، خنجر نمبر ۱۲۵ یا تلوار کی بجائے اگر ریوالور یا بندوق ہو تو بہتر ہے۔ سالار اعظم کی وردی (جس کے ماتحت صوبے کی سب جماعتیں ہوتی ہیں) وہی ہوگی جو سالار اکبر کی ہے الاّ یہ کہ اس کے بائیں طرف سینے پر سونے کا چمکدار ہلال نمایاں ہوگا جو ادارہ علیہ کے مشورے سے تیار ہو سکتا ہے۔ خنجر ۹ انچ لمبا (قول فیصل) (انگریز کی پابندیوں کے دور میں سر پر رومال اور عقال کا حکم دیا گیا۔ عقال کے نمونے عہدے کے لحاظ سے مختلف قرار پائے۔ ناشر)

# خاکسار کی ضروریات

خاکسار کی وردی (۱) خاکی ٹول کی آدھی باہنوں والی کالردار گرےبلیبی قمیض جس کے دونوں طرف بٹن والی فوجی جیبیں ہوں اور مونڈھوں پر بٹن والے فلیپ ہوں (۲) پتلون نما خاکی پاجامہ ازاربند والا (۳) فوجی بوٹ سیاہ رنگ کے اور خاکی فوجی پٹیاں (۴) سر پر خاکی کلے والی خاکی پگڑی یا خاکی سمور کی ترکی ٹوپی خاکی پگڑی یا خاکی ٹوپی کے سوا اور دوسری شئے تسلیم نہ ہوگی قمیض پاجامہ سے باہر ہوگی (۵) براؤن پیٹی دو انچ چوڑی بشرطیکہ خنجر کی اجازت افسر بالا سے ملی ہو (۶) خنجر نمبر ۱۲۳ بیلچے کے نشان والا

سالار محلہ کی وردی (۱) پوری باہنوں والی قمیض (۲) برجیس خاکی زین کی (۳) خاکی زین کا بند گلے والا کوٹ جس کے دونوں طرف چار فوجی جیبیں ہوں (۴) فوجی سیاہ بوٹ کے اوپر خاکی فوجی پٹیاں (۵) خاکی گلے والی خاکی پگڑی (ٹوپی تسلیم نہ ہوگی) (۶) اگر خاکی پشاوری لنگی ہو تو بہتر ہے (۷) پیٹی کے بائیں طرف نو انچ لمبا نمبر ۱۲۳ بیلچے کے نشان والا خنجر یا عمدہ تلوار خواہ وہ کسی قسم کا ہو۔ سر سالار کی وردی (جس کے ماتحت تین جماعتیں ہیں) وہی ہوگی جو سالار محلہ کی ہے لیکن خاکی پشاوری لنگی خاکی جھالر ضرور ہونی چاہیئے۔ سالار ادارہ کی وردی، وہی ہوگی جو

(باقی صفحہ ۶۷ پر)

# خاکسار کے چوبیس ۲۴ اصول

(علامہ مشرقی کی زبان سے)

(۱) کسی مسلمان کے خلاف نہ ہو (۲) سب ہمسایہ طاقتوں سے رواداری رکھے (۳) مجاہدانہ اور سپاہیانہ قابلیتیں پیدا کرے (۴) اپنے مقرر کردہ سالار کے حکم کو خواہ وہ کتنا ہی تکلیف دہ ہو بلا حیل و حجت مانے (۵) اللہ اور اسلام کی راہ میں ہر وقت اپنا جان و مال حتیٰ کہ فرزند و زن قربان کرنے کی طاقت پیدا کرے (۶) پابندی وقت کرے (۷) خدا کے سوا کسی طاقت سے خوف نہ کھائے (۸) روئے زمین کی بادشاہت اور اسلام کا اجتماعی غلبہ پیش نظر ہو (۹) روحانی جذبات کو پیدا کرے شیطانی اور نفسانی جذبات کو کچل دے (۱۰) خدمت خلق کرے اور اس خدمت کی اجرت نہ لے (۱۱) نماز قائم کرے اور باقی ارکان اسلام پر مضبوطی سے جما رہے (۱۲) قطار میں کھڑے ہو کر مسلمان کی اونچ نیچ کو عملاً برابر کرے (۱۳) فوج کی طرح مارچ اور سپاہیانہ قواعد کرے (۱۴) تمام غفلتوں اور سستیوں کو دور کرے (۱۵) نبیؐ کی سنت سمجھ کر بیلچہ کا اوزار اپنے پاس رکھے (۱۶) خاکی وردی بنائے اور اس پر "اخوت" یعنی بھائی چارہ کا سرخ نشان لگائے (۱۷) آپس میں جب ملے فوجی سلام کرے (۱۸) حتی الوسع خاکسار سے سودا لے (۱۹) مسلمان سے مذہبی عقیدوں کے متعلق بحث نہ کرے (۲۰) مسلمان سے سیاسی عقیدوں کے متعلق بحث نہ کرے (۲۱) ہر مسلمان کو ایک لڑی میں پروئے جانے کی ہر موقع پر تبلیغ کرتا رہے (۲۲) خاموشی اختیار کرے (۲۳) سننے اور کرنے والا ہو کہنے اور ذکر کرنے والا نہ بنے (۲۴) قوم کے ہر شخص کو مرکزی اجتماع میں شامل ہونے کیلئے عملاً تیار کرے۔

ادارہ علیہ ہندیہ

